چل گیا کہ میری تصویر اتار لی گئی ہے اس پر سخت ناراض ہوگئے، اور فوٹو گرافر سے وعدہ لیا، یا تو اسے ضائع کر دینا، یا عام نہ کرنا۔ لیکن اس کے باوجود یہ تصویر راقم کے ہاتھ آگئی، اور یہ وہی تصویر ہے جو اخبارات میں عام شائع ہوتی رہتی ہے۔ اس پر حضرت امیر شریعت جب کبھی فوٹو گرافر سے ملتے تو اسے "میرے آذر" کہہ کر پکارتے۔

۱۹۵۷ء میں راقم نے روزنامہ "آزاد" کے لیے حضرت امیر شریعتؒ کی تصویر بنانا چاہی لیکن انہیں پتہ چل گیا اور اس قدر بگڑے کہ دو سال تک راقم سے بات نہیں کی۔

۱۹۴۲ء یا ۱۹۴۴ء میں مظفر گڑھ کے ڈپٹی کمشنر مسٹر مسعود (موجودہ ایڈمنسٹریٹر محکمہ اوقاف) کی خواہش پر مولانا مجاہد الحسینی نے ایک اجتماع میں ٹیپ ریکارڈ لگا دیا تاکہ امیر شریعت کی تقریر ریکارڈ کی جا سکے۔ اس جلسے کی صدارت بھی ڈپٹی کمشنر ہی کر رہے تھے اور ٹیپ ریکارڈ بھی انہی کا تھا۔ ان دنوں مسٹر مسعود شاید واحد آدمی تھے جن کے پاس یہ آلہ تھا۔ مسٹر مسعود باوجود سرکاری گزیٹڈ آفیسر ہونے کے ہمیشہ کھدر پوش رہے اور ہیں۔ یہی وجہ تھی کہ امیر شریعتؒ نے ہمیشہ ان سے محبت کی۔

تقریر کے دوسرے دن انہوں نے امیر شریعتؒ کو چائے پر بلایا، اور دوسرے کمرے میں تقریر کا ریکارڈ لگا دیا۔ امیر شریعتؒ نے اپنی آواز پہچان لی اور بڑے حیران ہوئے، جب انہیں اس نئی ایجاد کا علم ہوا تو اسے بڑا پسند کیا۔ اس پر جھوم کر کہا:

"آج میں نے اپنی تقریر سنی ہے، میں بہت اچھا بول لیتا ہوں"۔

یہ کہہ کر استغفر اللہ پڑھا اور رونے لگ گئے۔

**عقیدہ** سیاسی اختلاف کے علاوہ مذہبی عقاید میں بھی امیر شریعتؒ سے اختلاف کیا گیا ان کے جذبۂ توحید کے پیش نظر ان پر غیر مقلد ہونے کا الزام بھی لگایا گیا۔ مگر اس میں کوئی حقیقت نہ تھی۔ وہ حضرت امام ابو حنیفہ رحمۃ اللہ علیہ کے مقلد تھے۔ ابتداً میں حضرت پیر مہر علی شاہ گولڑوی (رحمۃ اللہ علیہ) کے مرید ہوئے۔ ان کے انتقال پر

حضرت مولانا عبدالقادر رائے پوری (رحمۃ اللہ علیہ) کے ہاتھ میں ہاتھ دے دیا اور تادمِ واپسیں حضرت رائے پوری رحمۃ اللہ علیہ کی خدمت میں حاضر رہے۔

اس واضح حقیقت کے باوجود برصغیر کے مخصوص عوام نے انہیں ایک طرف اگر اپنا سیاسی حریف خیال کیا، تو دوسری طرف صحیح عقیدے پر بھی یقین نہیں کیا۔ عوام کی انہی باتوں پر حضرت امیر شریعتؒ نے فرمایا تھا۔

"ایک وقت آئے گا کہ تم ہماری قبروں پر آکر روؤ گے اور کہو گے کہ تمہیں لوگ سچے تھے۔"

*****

***

# سرزمینِ ملتان سے!

اے شہنشاہوں کی بستی اولیاؤں کے دیار
ہر خزاں کے دور میں قائم رہی تیری بہار
تو شہیدوں کی ہے مٹی تو امانت دار ہے
آج پھر پہلو میں تیرے ہے عطاء اللہ شاہ
ہاں کہ وہ باغی رہا برطانوی سرکار کا
ہے یہی دار و رسن نے آزمایا تھا جسے
یہ خزانہ دفن کرتے ہیں تمہاری خاک میں
یہ امانت قوم کی اور سیّد احرار ہے
دیکھنا ضائع نہ ہو جائے وطن کا بانکپن
قبر کی مٹی سے کہہ دو، لحد کو آواز دو

ذرّے ذرّے پر ہے تیرے رحمتِ پروردگار
تیرے دامن میں ہیں اب بھی نیک بندوں کے مزار
تیری اک تاریخ ہے ادر نیرا اک کردار ہے
جو امیرِ وقت تھا ڈرتے تھے جس سے کجکلاہ
وہ محافظ تھا وقارِ احمدِ مختار کا
آئینِ افرنگ نے باغی بنایا تھا جسے
تاکہ یہ محفوظ رہ جائے زمینِ پاک میں
حشر تک ہے تجھ میں یہ تو اس کی چوکیدار ہے
داغ تک آنے نہ پائے اور نہ ہو میلا کفن
با ادب آئیں فرشتے روک دیں حشرات کو

پاک رہنا چاہیے محشر تلک تیرا ضمیر
سو رہا ہے تیرے دامن میں شریعت کا امیرؒ

(جانباز مرزا)